VOL 6 - ISSUE 58 MAY 2014

# MASALA TV FOOD MAG

RECIPES IN ENGLISH & URDU

Rs. 120




Regd. No. SC-1333



مصالحہ کے شیفس کے کھانوں کی مزیدار تراکیب، دلچسپ مضامین، ٹپس اور ٹوٹکوں کا مجموعہ



BAKE PARLOR

# بیک پارلر کُک اینڈ وِن کونٹیسٹ

**2 in 1**
مصالحہ مکس + میکرونی

## بیک پارلر مزے دار Menu

**Chinese Parlor**
- ہاٹ اینڈ ساور نوڈلز
- چکن چلی اسپیگھٹی
- چکن چاؤمن اسپیگھٹی
- چکن منچورین

**Desi Parlor**
- بالٹی میکرونی
- بریانی میکرونی
- اچاری میکرونی
- جلفریزی میکرونی

**Russian Parlor**
- شاشلک میکرونی

**American Parlor**
- سیچوان اسپائس میکرونی
- میٹ بال اسپیگھٹی
- کیجن اسپیگھٹی
- فجیتا اسپیگھٹی

**Italian Parlor**
- لزانیہ

**...ark Parlor**
- سموسہ میکرونی
- چاٹ میکرونی
- افغانی آش میکرونی
- کباب میکرونی

**BBQ Parlor**
- تکہ میکرونی
- باربی کیو میکرونی




بیک پارلر شکر گزار ہے ان تمام صارفین کا جنہوں نے بیک پارلر کُک اینڈ وِن کونٹیسٹ میں حصہ لیا اور مبارکباد پیش کرتا ہے جیتنے والے تمام خوش نصیب صارفین کو۔

## Mega Prize Gold Biscuit جیتنے والے خوش نصیب

- عاصمہ (کراچی)
- نادیہ نسرین اختر (اسلام آباد)
- تمسیلہ (لاہور)
- ضیغم شکور (فیصل آباد)
- زرناب سعادت (کراچی)



Dawlance Microwave Oven 115

Q Mobile E-70

Westpoint Fryer

### پانچویں قرعہ اندازی میں انعامات جیتنے والے خوش نصیب

**Microwave Oven 115**
حنیفہ بیگم (فیصل آباد)

**Westpoint Fryer**

**Q Mobile E-70**

**Gift Hamper**
عبدالرحیم (میرپورخاص)

# CONTENTS

MASALA
TV FOOD MAG




Volume 6 - Issue 58 May 2014









# Editorial

محترم قارئین

السلام وعلیکم!

ہر سال مئی کے مہینے کو مزدوروں سے منسوب کرتے ہوئے دنیا بھر میں یکم مئی کو مزدوروں کا عالمی دن منایا جاتا ہے۔ اس موقع پر نہ صرف پاکستان بلکہ دنیا بھر میں اس حوالے سے تقریبات' سیمیناروں' کانفرنسوں اور ریلیوں کا انعقاد کیا جاتا ہے' جن میں شکاگو کے محنت کشوں کے ساتھ اظہار یکجہتی سمیت مزدوروں اور محنت کشوں کے مسائل کو اُجاگر کرنے کے ساتھ ساتھ مسائل کے حل اور ان کے حقوق کی فراہمی کے لئے آواز اُٹھائی جارہی ہے۔ یہ دن 1886ء میں شکاگو کے مقام پر مزدوروں کے حقوق کے تحفظ کے لئے ہونے والے احتجاج کا نتیجہ ہے جب مزدوروں نے اُجرت' طبی سہولیات اور کام کا دورانیہ 8 گھنٹے کرنے کا مطالبہ کیا اور اپنے اس مطالبے کی پاداش میں ان مظلوموں' محکوموں اور مجبوروں کو بے پناہ مشکلات سہنی پڑیں۔

مزدوروں کے عالمی دن کے موقع پر جہاں مزدوروں کے استحصال کا سلسلہ بند کرنے کا مطالبہ کیا جارہا ہے وہاں پوری دنیا میں مہنگائی' اشیائے خوراک کی بڑھتی ہوئی قیمتوں اور غربت کے خلاف بھی احتجاج کیا جارہا ہے۔ مزدور رہنماؤں کا کہنا ہے کہ موجودہ دور میں بھی مزدوروں کے اوقات کار اور کم از کم اُجرت کے حکومتی اعلان پر عمل نہیں کیا جارہا ہے۔ دورِ حاضر میں مزدوروں کو نا صرف بیروزگاری' غربت اور مہنگائی کا سامنا ہے بلکہ گیس اور بجلی کی لوڈشیڈنگ کی وجہ سے ہزاروں صنعتیں بند اور لاکھوں محنت کش بے روزگار ہوگئے ہیں۔ مزدور رہنماؤں کا کہنا ہے کہ حکومت کی جانب سے کم از کم اُجرت 7 ہزار روپے مقرر کئے جانے کے باوجود اس پر عمل درآمد نہیں کیا جارہا۔ نجی شعبے کے محنت کش اب بھی 3 سے 4 ہزار روپے ماہانہ پر ملازمت کرنے پر مجبور ہیں جب کہ دوسری مراعات کا تو کوئی تذکرہ ہی نہیں ہے۔ فی زمانہ اتنے مشاہرے میں 2 وقت کی روٹی کا بندوبست بھی بڑی بات نظر آتی ہے' یہی وجہ ہے کہ آج زیادہ تر گھرانوں میں بڑے تو بڑے بچے بھی معاشی مسائل کے حل کے لئے سرگرداں نظر آرہے ہیں۔

اس ضمن میں حکمران طبقے کو بروقت سنجیدہ کوششیں کرنی ہوں گی۔ 2010ء میں بنائی جانے والی لیبر پالیسی میں مزدوروں کے کئی اہم مسائل کا حل ہے۔ حکومت اپنے تمام وسائل کو بروئے کار لاتے ہوئے 2010ء کی لیبر پالیسی پر عمل درآمد یقینی بنائے۔ اس کے علاوہ اگر عہدِ حاضر کے تمام صنعتی مزدور' کسان' ذہنی اور جسمانی مشقت کرنے والوں' سول سوسائٹی' وکلا' ڈاکٹرز' اساتذہ اور تمام پسماندہ طبقات متحد ہوکر استحصال سے پاک معاشرے کے قیام کا عزم لے کر میدانِ عمل میں اُتر آئیں تو ایک ایسے معاشرے کا قیام زیادہ مشکل نہیں جہاں مساوات' بھائی چارہ' امن' عدل و انصاف اور قانون کی بالا دستی ہو۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی' ایڈیٹر۔ شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار' اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ فضا فرقان
سینئر ویژولائزر۔ سید نبیل احمد' ڈیزائنر۔ یوسف رضوی' عکاسی۔ حارث عثمانی' احسن قریشی' ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv – فون: 03333222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ
10/11 حسن علی اسٹریٹ، بالمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 74000 پاکستان یو۔اے۔این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
مزید معلومات کے لئے: shanaz.ramzi@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے: http://www.masala.tv/masalamag/

# شہر شہر کی خبریں

ملک بھر میں ہونے والی نمایاں تقریبات کی خبروں اور تصاویر پر مبنی سلسلہ

## ماسٹر شیف پاکستان میں خوش آمدید

دنیا بھر میں مقبول ترین رائلٹی شو ماسٹر شیف پاکستان میں بھی آ گیا ہے۔ اس شو کا مقصد نو آموز کھانا پکانے کے شائقین کی زندگیوں کو ان کی خواہش کے حصول کے قریب کرنا ہے۔ گزشتہ دنوں اس حوالے سے کراچی کے ایک مقامی ہوٹل میں ایک انتہائی پُروقار میڈیا بریفنگ کا انعقاد عمل میں آیا جس میں بتایا گیا کہ ماسٹر شیف پاکستان کا پہلا فاتح تلاش کر رہا ہے۔ میڈیا بریفنگ کی میزبانی کے فرائض سدرہ اقبال نے انجام دیئے جب کہ تقریب کے مہمان خصوصی پاکستان میں آسٹریلیا کے ہائی کمشنر پیٹر ہیورڈ (Peter Heyward) تھے۔ تقریب میں نائلہ نقوی' یوسف بشیر قریشی' ٹپو جویری' عائشہ فاروقی ہاشوانی اور وردا سلیم کے علاوہ کھانوں کے شائقین' صحافیوں' معززین شہر اور ٹی وی' موسیقی اور فیشن کے جگمگاتے ستاروں نے بھرپور انداز میں شرکت کی۔ شرکاء کو ماسٹر شیف پاکستان کی تفصیلات بتائی گئیں۔ تقریب کے اختتام پر حاضرین کے لئے پُرتکلف چائے کا اہتمام کیا گیا۔





## پیور ہیلتھ کیفے کا افتتاح

پیور ہیلتھ کیفے نے کلفٹن کراچی میں اپنی پہلی برانچ قائم کر دی۔ پیور ہیلتھ کیفے کا دعویٰ ہے کہ وہ فاسٹ فوڈز کے شائقین کو تازہ اور صحت بخش برانڈ فراہم کر رہے ہیں۔ اس ضمن میں گزشتہ دنوں ٹیک II کی جانب سے ایک تقریب کا اہتمام کیا گیا جس میں مختصر کھانوں کی پیش کش کے ساتھ ڈیزائنر منصور اکرم کے ملبوسات کی نمائش بھی کی گئی۔ تقریب کی میزبانی کے فرائض انوشے اشرف نے انجام دیئے جب کہ مہمان خصوصی تاج کارپوریشن کے سی ای او اور پاکستان میں پیور ہیلتھ کیفے کے ماسٹر فرنچائزر محمد اسلم شیخ تھے۔ تقریب میں فنکاروں' صحافیوں اور معززین شہر کی بڑی تعداد شریک ہوئی جنہیں مشروبات اور اسنیکس/اپیٹائزرز سے لطف اندوز ہونے کا موقع فراہم کیا گیا۔



## گنسو ئے کی شاخ کا قیام

مشہور و معروف گنسو ئے ریسٹورنٹ نے گزشتہ دنوں ایس ایم سی ایچ سوسائٹی کراچی میں اپنی تیسری شاخ کا افتتاح کردیا۔ یاد رہے کہ گنسو ئے چائنیز ریسٹورنٹ کی صف کا ایک انتہائی بہترین ریسٹورنٹ ہے جہاں مستند چائنیز کھانوں کا وسیع انتخاب پیش کیا جاتا ہے۔ کراچی میں قائم دیگر دو برانچوں کی کامیابی کے بعد گنسو ئے نے اپنی تیسری برانچ بھی قائم کردی۔ اس حوالے سے منعقدہ تقریب میں شہر کی بڑی تعداد شریک ہوئی جنہیں گنسو ئے کے مزیدار کھانوں سے لطف اندوز ہونے کا موقع میسر آیا۔



## مارکو پولو ریسٹورنٹ کا از سر نو تزئین و آرائش کے بعد آغاز

ہوٹل پرل کانٹی نینٹل کراچی نے اپنے ریسٹورنٹ مارکو پولو کو ایک نئی شکل دے دی ہے۔ نئے مارکو پولو کا افتتاح معروف صنعت کار ایس ایم منیر امریکی قونصل جنرل مائیکل ڈاڈمین اور پی سی کے جی ایم عظیم قریشی نے کیا۔ ریسٹورنٹ میں معروف مصور ڈاکٹر محسن کیانی کے بنائے گئے فن پارے بھی لگائے گئے۔ تقریب میں روسی قونصل جنرل' چائنیز ڈپٹی قونصل جنرل' انڈونیشیاء کے قونصل جنرل' سی پی ایل سی کے سربراہ احمد چنائے اور معروف صنعت کار میاں زاہد حسین سمیت معززین شہر کی بڑی تعداد شریک ہوئی۔ اس موقع پر بات چیت کرتے ہوئے عظیم قریشی نے کہا" ہماری پہلی ترجیح ہمارے صارفین ہیں اور ہماری کوشش ہوتی ہے کہ ان کو مسلسل جدت فراہم کی جائے" آج کی تقریب بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔'' انہوں نے کہا'' ہمارے صارفین کو اب مارکو پولو آ کر ایک نیا احساس ہوگا اور یہی احساس ہماری کامیابی کی سند ہے۔''



## ویٹ مس سپر ماڈل 2014ء کی پریس کانفرنس

ویٹ نے سال 2014ء کی مس سپر ماڈل کے مقابلوں کا اعلان کیا' جس کے مطابق 8 اقساط پر مشتمل ایک حقیقت پر مبنی پروگرام کے ذریعے ویٹ مس سپر ماڈل 2014 کا انتخاب کیا جائے گا۔ اس ضمن میں منعقدہ پریس کانفرنس کی نظامت کے فرائض تہمینہ خالد نے انجام دیتے ہوئے حاضرین کو تفصیلات سے آگاہ کیا۔ تقریب میں نامور ماڈلز کے علاوہ صحافیوں نے شرکت کی جن کی تواضع پرتکلف چائے سے کی گئی۔

# سائنس اور صحت

جدید سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں سامنے آنے والی رپورٹ اور خبروں پر مشتمل سلسلہ



## انڈوں کا استعمال دل کے لئے مفید ہے

عام طور پر بڑی عمر کے افراد دل کے تحفظ کے لئے انڈوں کا استعمال ترک کر دیتے ہیں لیکن امریکی ماہرین کی ایک تحقیق سے ثابت ہوا ہے کہ انڈوں کا استعمال دل کے لئے مفید ہے۔ تحقیق کے مطابق انڈوں میں موجود قدرتی اجزا دل میں پیدا ہونے والے نقائص کو دور کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں اور لحمیات سے بھرپور انڈوں میں سیر شدہ چکنائی پائی جاتی ہے جو جسم میں داخل ہو کر جمتی نہیں۔ ماہرین کے مطابق ایک ہفتے کے دوران کم از کم 6 انڈے کھانے چاہئے جو نہ صرف دل کی صحت کے لئے فائدے مند ہیں بلکہ ان کے انسانی صحت پر کسی قسم کے مضر اثرات بھی مرتب نہیں ہوتے۔



## ادرک، بے شمار فوائد کی حامل

پکوانوں کا ذائقہ بڑھانا ہو یا کھانا ہضم کرنا ہو ادرک ہر معاملے میں کام آتی نظر آتی ہے۔ ہر موسم میں دستیاب، زمین کے اندر سے نکلنے والی اس جڑی بوٹی کے فائدے زمین کے اوپر رہنے والوں کے لئے بے شمار ہیں۔ پیٹ میں درد ہو تی متلا رہا ہو یا پھر سر چکرا رہا ہو تو ادرک کو چوپ کر کے کھالیں، سردیوں میں ٹھنڈ سے بچنا ہو یا نزلہ زکام سے علاج ہے ادرک۔ ماہرین جوڑوں کا درد بھگانے اور سوجن ختم کرنے میں ادرک کو اکسیر ماننے کے ساتھ سرطان سے بچانے والی خوبیوں کا حامل بھی بتاتے ہیں۔ ماہرین کہتے ہیں کہ ادرک قوت مدافعت بڑھاتی ہے۔ روزانہ اس کی تھوڑی سی مقدار کھانے سے بھی صحت بہتر ہوتی ہے۔



## آلو کا استعمال ذہنی دباؤ سے بچاتا ہے

سبزیوں میں آلو کی اہمیت اور افادیت سے انکار ممکن نہیں۔ قدرت نے اس سبزی میں بے پناہ قوت اور لذت رکھی ہے۔ آلو میں نشاستے، نمکیات، روغن، لحمیات اور حیاتین کی وافر مقدار پائی جاتی ہے جو کئی بیماریوں کے خاتمے میں مفید ثابت ہوتی ہے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ ایک آلو میں 110 حرارے ہوتے ہیں جو صحت کے لئے نہایت مفید ہیں۔ آنکھوں کے گرد آنے والی سوجن کو آلو کے قتلے رکھ کر ختم کیا جا سکتا ہے۔ اسے کھانے سے جوڑوں کے درد سے نجات ملتی ہے آلو کا استعمال دل کی بیماریوں سے بچاتا ہے۔ ایک جدید تحقیق یہ بھی کہتی ہے کہ آلو کو اپنی روزمرہ غذا کا حصہ بنانے والوں میں ذہنی دباؤ کے امکانات کم ہو جاتے ہیں اور آلو بلند فشار خون کو بھی قابو میں رکھتا ہے۔



# صحت چاہیئے تو ناشتہ ضرور کیجئے

**پیٹ پر چربی چڑھنا اور ذیابیطس سمیت ذیلی بیماریوں کو واضح طور پر کم غذائیت والے ناشتے سے منسلک کیا جاسکتا ہے**

کچھ دنوں پہلے کوئی تذکرہ کررہا تھا کہ اب سے کچھ عرصہ قبل تک لوگ ناشتے میں نہاری اور پائے نہایت شوق سے کھاتے اور کھلاتے تھے لیکن گزرتے وقت نے ان روایات کو متروک کرکے رکھ دیا ہے۔ گرما گرم پراٹھوں کی جگہ ڈبل روٹی، پاپے اور دلیوں نے لے لی ہے اور نوجوان نسل تو اس سے بھی بیزار نظر آتی ہے۔ دُبلے پتلے نظر آنے کے جنون نے انہیں لذت دار کھانوں سے دُور کردیا ہے جوان کی صحت کے لئے انتہائی نقصان دہ ہے اسی وجہ سے ہمارے بزرگ اچھے اور صحت بخش ناشتے کو ضروری قرار دیتے تھے اور آج بھی سائنس دان ناشتے کو صحت کے لئے اہم مانتے ہیں۔

سویڈن سے تعلق رکھنے والے سائنس دانوں کا کہنا ہے کہ نوعمری میں ناشتہ چھوڑنے یا بغیر غذائیت والا ناشتہ کرنے کے منفی اثرات لگ بھگ 3 عشروں کے بعد بیماریوں کی صورت میں ظاہر ہونے لگتے ہیں۔ ایک امریکی نشریاتی ادارے کے مطابق محققین نے کہا ہے کہ نوجوانی میں غذائیت سے بھرپور ناشتہ کرنے کی عادت کے حامل افراد کی نسبت زمانہ طالب علمی میں اچھا ناشتہ نہ کرنے والے 3 برس بعد کہیں زیادہ "میٹابولک سینڈروم" کی علامات میں مبتلا پائے گئے۔ طب کی زبان میں "میٹابولک سینڈروم" کی اصطلاح ذیابیطس، بلند فشار خون اور موٹاپے جیسی بیماریوں کے مجموعے کے لئے استعمال ہوتی ہے جن سے دل کے دَورے اور فالج کے خطرے میں کئی گنا اضافہ ہوجاتا ہے۔

محققین نے 1981ء میں اسکولوں میں زیر تعلیم نہم جماعت کے طالب علموں کو ایک مشاہدے کا حصہ بنایا اور ان کی ناشتہ کرنے کی عادت کا ریکارڈ تیار کیا۔ ان طالب علموں سے ناشتے میں اُن کی پسندیدہ غذاؤں سے متعلق سوالات کئے گئے۔ مشاہدے میں شامل شرکاء کو 2008ء میں 27 برس کے بعد صحت کے ایک معائنے سے گزارا گیا۔ مشاہدے کے نتیجے میں معلوم ہوا کہ جو لوگ نوجوانی میں ناشتے کو نظرانداز کرتے تھے یا پھر کم غذائیت والا ناشتہ کرتے تھے اُن میں بالغ ہونے پر "میٹابولک سینڈروم" میں مبتلا ہونے کے امکانات اپنے اُن ساتھیوں کے مقابلے میں 68 فیصد زیادہ تھے جو مطالعے کا حصہ تھے اور نوجوانی میں بھرپور غذائیت والا ناشتہ کرتے تھے۔

تحقیق میں نوجوانوں کے سماجی اور اقتصادی پس منظر کے علاوہ اُن کے طرز زندگی کے بارے میں بھی سوالات شامل کئے گئے تھے لیکن نتائج میں کم غذائیت والا ناشتہ بیماریوں کی سب سے بڑی وجہ بن کر ظاہر ہوا۔ تحقیقی مطالعے کے مطابق پیٹ پر چربی کا چڑھنا، ذیابیطس اور ذیلی بیماریوں کو واضح طور پر نوجوانوں کے کم غذائیت والے ناشتے سے منسلک کیا جاسکتا ہے۔ تحقیق کا نتیجہ بتاتا ہے کہ خراب ناشتہ خون میں ذیابیطس کے تناسب پر منفی اثر ڈالتا ہے۔ سائنس کی دنیا کی ایک اور تحقیق بتاتی ہے کہ صبح زیادہ حراروں والا ناشتہ کرنے سے ذیابیطس اور موٹاپے کے خطرے کو کم کیا جاسکتا ہے، لہٰذا ناشتے میں زیادہ چیزیں کھانے جب کہ دوپہر اور رات کے کھانوں کو مختصر رکھنے سے وزن میں کمی لائی جاسکتی ہے۔ ■






## Beef Red Pepper

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercuts (finely cut) | 300 grams |
| Onion | 1 |
| Spring onions | 2 stalks |
| Dry, long red chillies | 3 |
| Garlic | 4 cloves |
| Cornflour (made into paste with water) | 1 tbsp |
| Black pepper powder | ¼ tsp |
| White pepper powder | ¼ tsp |
| Worcestershire sauce | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp |
| Lettuce | for decoration |

### Method:

- Thickly cut onion, spring onions, red chillies and garlic.
- Heat oil in a pot and thoroughly fry garlic, chillies and undercut.
- Add remaining ingredients except cornflour and cook for few minutes; gradually add cornflour while continuously stirring and cook for 5 minutes.
- Decorate serving dish with lettuce and place Beef Red
- Pepper on top; serve hot.

## بیف ریڈ پیپر

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ (باریک کٹا ہوا) | 300 گرام |
| پیاز | ایک عدد |
| ہری پیاز | 2 عدد |
| سوکھی لمبی لال مرچیں | 3 عدد |
| لہسن | 4 جوے |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ¼ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ¼ چائے کا چمچہ |
| ووسٹر ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |
| سلاد پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

پیاز' ہری پیاز' لال مرچوں اور لہسن کو موٹا موٹا کاٹ لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کرکے لہسن' لال مرچوں اور انڈر کٹ کو اچھی طرح سے بھونیں۔ اس میں علاوہ کارن فلور باقی اجزاء ڈال کر چند منٹ تک پکائیں' پھر چمچہ چلاتے ہوئے کارن فلور ملا کر مزید 5 منٹ تک پکائیں۔ ڈش کو سلاد پتوں سے سجا کر اس پر بیف ریڈ پیپر نکالیں اور گرما گرم پیش کریں۔






## Fish Yogurt Masala

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Fish fillets | ½ kg |
| Onion | 1 |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Fresh coriander (chopped) | ¼ bunch |
| Mustard seeds | 1 tbsp |
| Yogurt | 250 grams |
| Egg | 1 |
| Gram flour | 4 tbsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Cumin seeds (crushed) | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 4 tbsp + for frying |
| Lettuce | for decoration |

### Method:

- Cut fish fillets into 2-3 inch pieces and marinate with egg, gram flour, lemon juice and salt; keep aside for a little while.
- Heat oil in a wok and fry fish golden.
- Heat oil in a seperate wok and fry onion golden; add all ingredients including fish but except yogurt and fry. Add yogurt and cook till oil separates.
- Decorate serving dish with lettuce and place fish on top; serve.

## مچھلی دہی مصالحہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مچھلی کے فلے | ½ کلو |
| پیاز | ایک عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ¼ گڈی |
| رائی دانے | ایک کھانے کا چمچہ |
| دہی | 250 گرام |
| انڈہ | ایک عدد |
| بیسن | 4 کھانے کے چمچے |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے + تلنے کے لئے |
| سلاد پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

مچھلی کے 2 سے 3 انچ کے ٹکڑے کاٹ لیں' اس میں انڈہ' بیسن' لیموں اور نمک لگا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور مچھلی کے ٹکڑے سنہری تل کر نکال لیں۔ علیحدہ کڑاہی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں۔ اس میں علاوہ دہی باقی تمام اجزاء بمعہ مچھلی ڈال کر بھونیں' پھر دہی ملا کر تیل علیحدہ ہونے تک پکائیں۔ ڈش کو سلاد پتے سے سجائیں اور مچھلی نکال کر پیش کریں۔






## Fried Vegetable Bhujiya

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Bottle gourd | 300 grams |
| Ribbed gaurd | 300 grams |
| Okra | 300 grams |
| Onions (chapped) | 2 |
| Tomatoes (chopped) | 2 |
| Green chillies (finely cut) | 5 |
| Fresh coriander (chopped) | ¼ bunch |
| Dried fenugreek leaves | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Fresh coriander seeds (crushed) | 1 tbsp |
| Cumin seeds (crushed) | 1 tbsp |
| Red chilli powder | ½ tbsp |
| Turmeric powder | ½ tbsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ¼ cup + for frying |
| Ginger (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Cut both gourds and okra into rounds.
- Heat oil in a wok and fry vegetables; remove.
- Heat oil in a pot and fry onions brown; add all ingredients except vegetables and cook till oil separates.
- Add vegetobles and cook on low flame for 10 minutes; dish out.
- Sprinkle ginger and serve.

## سبزیوں کی تلی ہوئی بھجیا

### اجزاء:

| | | | |
|---|---|---|---|
| لوکی | 300 گرام | کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چچہ |
| ترئی | 300 گرام | کٹا ہوا دھنیا | ایک کھانے کا چچہ |
| بھنڈیاں | 300 گرام | کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چچہ |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد | پسی ہوئی لال مرچ | ½ کھانے کا چچہ |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 2 عدد | پسی ہوئی ہلدی | ½ کھانے کا چچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 5 عدد | پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ¼ گڈی | نمک | حسب ذائقہ |
| قصوری میتھی | ایک چائے کا چچہ | تیل | ¼ پیالی + تلنے کے لئے |
| | | ادرک (باریک کٹی ہوئی) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

لوکی، ترئی اور بھنڈیوں کو گول کاٹ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور سبزیاں تل کر نکال لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز بادامی کریں اور علاوہ سبزیاں باقی تمام اجزاء ڈال کر تیل اوپر آنے تک بھونیں۔ اس میں سبزیاں ڈالیں اور ہلکی آنچ پر 10 منٹ تک پکا کر ڈش میں نکال لیں۔ اب ادرک چھڑک کر پیش کریں۔






## Hot and Spicy Prawns

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns (big) | 300 grams |
| Onion (chopped) | 1 |
| Ginger (chopped) | 1 tbsp |
| Whole hot spices | 1 tbsp |
| Coriander powder | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Yogurt | 1 cup |
| Screwpine | 1 tsp |
| Fresh coriander (chopped) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp |

### Method:

- Slit open prawns from centre.
- Heat oil in a wok and fry onion and ginger. Add coriander, red chillies, hot spices and ginger/garlic and cook for few minutes.
- Add yogurt and cook till oil separates.
- Add prawns, screwpine, fresh coriander and salt; cook for 2 minutes and dish out.

## ہاٹ اینڈ اسپائسی جھینگے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے (بڑے سائز کے) | 300 گرام |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چچہ |
| ثابت گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چچہ |
| پسا ہوا دھنیا | ایک کھانے کا چچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چچے |
| دہی | ایک پیالی |
| کیوڑہ | ایک چائے کا چچہ |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چچے |

### ترکیب:

جھینگوں میں چیرا لگا کر کتاب کی طرح کھول لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے پیاز اور ادرک تلیں۔ اس میں دھنیا' لال مرچ' گرم مصالحہ اور لہسن ادرک ڈال کر چند منٹ تک پکائیں۔ اس میں دہی ملا کر تیل اُوپر آنے تک بھونیں پھر جھینگے' کیوڑہ' ہرا دھنیا اور نمک ڈال کر 2 منٹ تک پکائیں اور ڈش میں نکال لیں۔






## Fruit Pasta Pudding

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mixed fruits (canned) | 1 cup |
| Nutmeg (powdered) | ¼ tsp |
| Walnuts (chopped) | 50 grams |
| Pasto (boiled) | 2 cups |
| Sour cream | 100 grams |
| Cottage cheese | 300 grams |
| Eggs | 2 |
| Sugar syrup | ½ cup |
| Brown sugar | 2 tbsp |
| Butter (melted) | 50 grams + for brushing |

### Method:

- Brush butter an a Pyrex dish and spread layer af fruits in it.
- Sprinkle nutmeg and walnuts aver them.
- Mix all ingredients except brown sugar in a bowl and add to dish; sprinkle brown sugar an top.
- Bake in a pre-heated oven at 180°C for 25 minutes. When top turns galden, remave from oven and allow to cool.
- Serve cold

## فروٹ پاستا پڈنگ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| ملے جُلے پھل (ڈبے والے) | ایک پیالی |
| پسی ہوئی جائفل | ¼ چائے کا چمچہ |
| اخروٹ (چوپ کیے ہوئے) | 50 گرام |
| پاستا (اُبلا ہوا) | 2 پیالی |
| کھٹی کریم | 100 گرام |
| پنیر | 300 گرام |
| انڈے | 2 عدد |
| شوگر سیرپ | ½ پیالی |
| براؤن چینی | 2 کھانے کے چمچے |
| مکھن (پگھلا ہوا) | 50 گرام+ چکنا کرنے کے لئے |

### ترکیب:

پائریکس کی ڈش کو مکھن سے چکنا کر کے پھلوں کی تہہ لگائیں۔ اس کے اُوپر جائفل اور اخروٹ پھیلا دیں۔ ایک پیالے میں علاوہ براؤن چینی تمام اجزاء ملا کر پائریکس کی ڈش میں ڈالیں' پھر براؤن چینی چھڑک دیں۔ اسے پہلے سے گرم اوون میں 180°C پر 25 منٹ تک پکائیں۔ جب اُوپر سے سنہری رنگ آجائے تو اوون سے نکالیں اور ٹھنڈا کر کے پیش کریں۔






## Stuffed Okra

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Okra | ½ kg |
| Tamarind pulp | ½ cup |
| Fennel seeds | 1 tbsp |
| Cumin seeds | 1 tbsp |
| Mustard seeds | ½ tbsp |
| Coriander seeds | 2 tbsp |
| Green chillies | 6 |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Roast fennel, coriander, cumin and mustard seeds on an iron griddle; powder; add tamarind pulp.
- Slit akras open and fill with prepared masala.
- Heat oil in a wok and carefully fry okras while stirring with spoon.
- Add salt and green chillies and dish out.

## بھری ہوئی بھنڈیاں

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بھنڈیاں | ½ کلو |
| املی کا گودا | ½ پیالی |
| سونف | ایک کھانے کا چمچ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچ |
| رائی دانے | ½ کھانے کا چمچ |
| ثابت دھنیا | 2 کھانے کے چمچ |
| ثابت ہری مرچیں | 6 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |

### ترکیب:

سونف' دھنیا' زیرہ اور رائی دانے توے پر بھون کر باریک پیس لیں۔ اس میں املی کا گودا ملا لیں۔ بھنڈیوں پر چیرا لگا کر مصالحہ ان میں بھر لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے بھنڈیوں کو اس میں احتیاط سے چمچہ چلاتے ہوئے تلیں' پھر نمک اور ہری مرچیں ملا کر ڈش میں نکال لیں۔








## Fish Karahi

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| King fish fillets | 1 kg |
| White vinegar | ½ cup |
| Tomatoes (chopped) | 4 |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 8 |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Coriander seeds | 1 tsp |
| Black peppercorns (crushed) | 1 tsp |
| Yogurt (whipped) | ½ cup |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |
| Fresh coriander, green chillies, ginger (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Cut fish into small pieces and keep aside.
- Marinate with vinegar for 20 minutes; wash and strain fish.
- Heat little oil in a frying pan and fry fish golden.
- Thickly grind coriander, cumin and pepper together.
- Thoroughly fry yogurt, tomatoes, ginger/garlic, red chillies and hot spices in a wok; add fish.
- Add ground masala, lemon juice, green chillies, little oil and salt; tilt wok from side to side. Gradually add remaining oil and leave on dum.
- Sprinkle coriander, green chillies and ginger and serve.

## مچھلی کی کڑاہی

### اجزاء

| | |
|---|---|
| سرمئی مچھلی کے فلے | ایک کلو |
| سفید سرکہ | ½ پیالی |
| ٹماٹر (چوپ کئے ہوئے) | 4 عدد |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 8 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |
| ہرا دھنیا' ہری مرچیں' ادرک (باریک کٹی ہوئی) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

مچھلی کے فلے کے چھوٹے ٹکڑے کاٹ کر ایک پیالے میں رکھیں۔ اس میں سرکہ لگا کر 20 منٹ کے لئے رکھ دیں' پھر دھو کر چھلنی میں رکھ دیں۔ فرائنگ پین میں تھوڑا سا تیل گرم کرکے مچھلی کے ٹکڑے سنہری تل کر نکال لیں۔ دھنیا' زیرہ اور کالی مرچ کو ملا کر موٹا موٹا پیس لیں۔ کڑاہی میں دہی' ٹماٹر' لہسن ادرک' لال مرچ اور گرم مصالحہ ڈال کر خوب بھونیں' پھر مچھلی شامل کر دیں۔ اس میں پسا ہوا مصالحہ' لیموں کا رس' ہری مرچیں' تھوڑا سا تیل اور نمک ڈالیں اور کڑاہی کو کپڑے سے پکڑ کر ہلائیں اور تھوڑا تھوڑا کرکے پورا تیل ملا کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار کڑاہی ہرا دھنیا' ہری مرچیں اور ادرک چھڑک کر پیش کریں۔






## Pickled Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | ½ kg |
| Tomatoes (chapped) | 3 |
| Onions (chapped) | 3 |
| Green chillies (big) | 5 |
| Dried round red chillies | 6 |
| Garlic (peeled) | 6 cloves |
| Tomarind pulp | ½ cup |
| Fennel seeds | 1 tsp |
| Onian seeds | 1 tsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Coriander seeds | 1 tbsp |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp |
| Salt | to toste |
| Oil | 1 cup + 2 tbsp |

### Filling Ingredients:

| | |
|---|---|
| Cumin seeds (crushed) | 1 tbsp |
| Cariander seeds | 1 tbsp |
| Mustord seeds | 2 tbsp |

### Method:

- Roast filling ingredients on an iron griddle ond powder.
- Add salt ond 1 tbsp tamarind pulp.
- Slit green chillies lenghtwise fram centre and fill with masala.
- Heat ail in o pot ond fry anions brawn; remove.
- In same pot cook chicken, turmeric and salt till dry.
- Add oll ingredients except onion and tomarind pulp and fry for few minutes.
- Add pulp ond cook on low flome for few minutes.
- Heot 2 tbsp oil in o frying pan and sauté chillies; add to pot and leave on dum.

## اچاری مرغی

### اجزا:

| | |
|---|---|
| مرغی کا گوشت | ½ کلو |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 3 عدد |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 3 عدد |
| ہری مرچیں (بڑی والی) | 5 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 6 عدد |
| لہسن (چھلے ہوئے) | 6 جوے |
| املی کا گودا | ½ پیالی |
| سونف | ایک چائے کا چمچہ |
| کلونجی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی+2 کھانے کے چمچے |

### بھرنے کے مسالے:

| | |
|---|---|
| کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| رائی دانے | 2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

بھرنے کے اجزاء توے پر بھون کر پیس لیں۔ ان میں نمک اور ایک کھانے کا چمچہ املی کا گودا ملا لیں۔ ہری مرچوں کے درمیان سے لمبائی میں چیرا لگا کر مصالحہ بھر لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں اور پیاز بادامی کر کے نکال لیں۔ اسی دیگچی میں مرغی کا گوشت، ہلدی اور نمک ڈال کر مرغی کا پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں پیاز اور املی کے گودا کے علاوہ باقی تمام اجزاء ڈال کر چند منٹ تک بھونیں، پھر املی کا گودا شامل کر کے ہلکی آنچ پر پکائیں۔ فرائنگ پین میں 2 کھانے کے چمچے تیل گرم کر کے مرچیں ہلکی سی تلیں اور دیگچی میں ڈال کر دم پر رکھ دیں۔






## Sambar

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Yellow lentils (soaked) | 1 cup |
| Bottle gourd (cut small) | ½ |
| Eggplants, tomatoes (cut small) | 2 each |
| Potato | 1 |
| Green chillies, Seed pods (cut small) | 4 each |
| Onion (fried) | 1 |
| Ginger/garlic paste | ½ tbsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tbsp |
| Fenugreek seeds | ½ tsp |
| Coriander powder | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Tamarind pulp | ½ cup |
| Luke warm water | 2 cup |
| Salt | to taste |

### Tempering Ingredients:

| | |
|---|---|
| Curry leaves | few |
| Whole dried red chillies | 2 |
| Mustard seeds | 1 tsp |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Cook lentils, ginger/garlic, cumin, fenugreek, coriander, onion and water in a pot for 4 hours or till lentils are tender.
- Add remaining ingredients and cook on low flame.
- When all vegetables are tender, mash till well-mixed.
- Heat oil in a frying pan; fry all tempering ingredients and pour on Samber.

★ Note: Use wooden spoon for cooking.

## سامبر

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| ارہر کی دال (بھیگی ہوئی) | ایک پیالی |
| لوکی (چھوٹی کٹی ہوئی) | ½ عدد |
| بینگن' ٹماٹر (چھوٹے کٹے ہوئے) | 2,2 عدد |
| آلو | ایک عدد |
| ہری مرچیں' مونگرے (چھوٹی کٹے ہوئے) | 4,4 عدد |
| پیاز (تلی ہوئی) | ایک عدد |
| پیا ہوا لہسن ادرک | ½ کھانے کا چچہ |
| بھنا اور پیا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چچہ |
| میتھی دانے | ½ چائے کا چچہ |
| پیا ہوا دھنیا | ایک کھانے کا چچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چچہ |
| املی کا گودا | ½ پیالی |
| نیم گرم پانی | 2 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |

### بگھار کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| کڑھی پتے | چند پتے |
| سوکھی گول لال مرچیں | 2 عدد |
| رائی دانے | ایک چائے کا چچہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں دال' لہسن ادرک' زیرہ' میتھی دانے' دھنیا' پیاز اور پانی ڈال کر 4 گھنٹوں یا دال گلنے تک پکائیں۔ اس میں باقی تمام اجزاء ملا کر ہلکی آنچ پر پکائیں۔ جب تمام سبزیاں گل جائیں تو انہیں اچھی طرح سے گھوٹ کر یکجان کر لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں' اس میں بگھار کے اجزاء تل کر سامبر پر ڈال دیں۔

★ نوٹ: پکانے کے لیے لکڑی کا چچا استعمال کریں۔






## Potato Kheer

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes (boiled and mashed) | 4 |
| Fresh milk | 1 kg |
| Whole dried milk | 250 grams |
| Condensed milk | 300 grams |
| Sugar | 2 cups |
| Green cordamoms | 6 |
| Pistachios (finely cut) | 20 |
| Almonds (finely cut) | 20 |
| Almonds, pistachios, silver leaves | for garnishing |

### Method:

- Boil milk in a pot.
- Add cordamoms, potatoes, and sugar; cook till thick and well-mixed.
- Remove from flame and add dried milk, condensed milk, almonds and pistachios and thoroughly mix.
- Remove Kheer in an earthenware container and garnish with almonds, pistachios and silver leaves; serve.

## آلو کی کھیر

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو (اُبلے اور بھرتہ کیے ہوئے) | 4 عدد |
| تازہ دودھ | ایک کلو |
| کھویا | 250 گرام |
| کنڈینسڈ ملک | 300 گرام |
| چینی | 2 پیالی |
| چھوٹی الائچیاں | 6 عدد |
| پستے (باریک کٹے ہوئے) | 20 عدد |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 20 عدد |
| بادام' پستے' چاندی کا ورق | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں دودھ اُبالیں ۔اس میں الائچیاں' آلو اور چینی ڈال کر یکجان اور گاڑھا ہونے تک پکائیں۔ چولہا بند کر کے اس میں کھویا' کنڈینسڈ ملک' بادام اور پستے ڈال کر اچھی طرح سے ملائیں۔ مزیدار کھیر مٹی کے کونڈے میں نکالیں' اسے بادام' پستے اور چاندی کے ورق سے سجا کر پیش کریں۔




# Crispy Chow Mien

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Egg noodles (boiled) | 2 cups |
| Chicken breasts (finely cut) | 300 grams |
| Onion (chopped) | 1 |
| Capsicum | 1 |
| Cabbage (finely cut) | ½ cup |
| Soya sauce | 3 tbsp |
| Cornflour (made into paste with water) | 2 tbsp |
| Garlic (chopped) | 3 cloves |
| Ginger (chopped) | 1-inch piece |
| Black peppercorns (crushed) | 1 tsp |
| Chinese salt | ½ tsp |
| Chicken stock | 2 cups |
| Spring onions (thickly cut) | 3 stalks |
| Salt | to taste |
| Oil | 4 tbsp + for frying |
| Lettuce (finely cut) | for decoration |

## Method:

- Heat oil in a wok and fry ½ noodles; remove.
- Layer a serving dish first with boiled noodles, then fried noodles.
- Decorate edges of dish with lettuce.
- Heat oil in a pot and cook chicken for few minutes; add garlic, ginger and onions and fry for 3 minutes.
- Add all ingredients except cornflour and cook for few minutes.
- Add cornflour gradually and cook till thick; pour over noodles and serve.

# کرسپی چاؤمن

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈے والے نوڈلز (اُبلے ہوئے) | 2 پیالی |
| مرغی کا سینہ (باریک کٹا ہوا) | 300 گرام |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| شملہ مرچ | ایک عدد |
| بند گوبھی (باریک کٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| سویا ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | 3 جوے |
| ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک انچ کا ٹکڑا |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| چائنیز نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| مرغی کی یخنی | 2 پیالی |
| ہری پیاز (موٹی کٹی ہوئی) | 3 ڈنڈیاں |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے + تلنے کے لئے |
| سلاد پتے (باریک کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کریں اور ½ نوڈلز تل کر نکال لیں۔ سرونگ ڈش میں پہلے اُبلے' پھر تلے ہوئے نوڈلز کی تہہ لگالیں۔ ڈش کے کناروں کو سلاد پتوں سے سجادیں۔ دیگچی میں تیل گرم کرکے مرغی چند منٹ تک پکائیں' پھر لہسن' ادرک اور پیاز ڈال کر 3 منٹ تک بھونیں۔ اس میں علاوہ کارن فلور باقی تمام اجزاء ڈال کر چند منٹ تک پکائیں' پھر آہستہ آہستہ کرکے کارن فلور ڈالیں۔ اسے گاڑھا ہونے پر نوڈلز پر ڈالیں اور گرما گرم پیش کریں۔






# Maharaja Kebabs

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince (bailed) | 300 grams |
| Cottage cheese (grated) | 200 grams |
| Ginger/garlic (chapped) | 1 tbsp |
| Onian (chapped) | 1 |
| Black peppercorns (crushed) | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Cumin seeds (crushed) | ½ tsp |
| Coriander seeds (crushed) | ½ tsp |
| Eggs | 2 |
| Cumin pawder | 1 tsp |
| Green chillies (chapped)· | 5 |
| Fresh coriander | ½ bunch |
| Salt | to taste |
| Oil | far frying |
| Lettuce, tomata, leman (cubed) | for decoratian |

## Method:

- Mix ane egg and all ather ingredients in a bowl and make kebabs.
- Beat egg and coat kebabs with it.
- Heat ail in a frying pan and fry kebabs galden fram both sides.
- Decarate serving dish with lettuce, tomato and lemon and place kebabs in dish; serve.

# مہاراجہ کباب

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ (اُبلا ہوا) | 300 گرام |
| پنیر (کدوکش) | 200 گرام |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹا ہوا سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹا ہوا دھنیا | ½ چائے کا چمچہ |
| انڈے | 2 عدد |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 5 عدد |
| ہرا دھنیا | ½ گڈی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے، ٹماٹر، لیموں (چوکور کٹے) | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

پیالے میں ایک انڈہ اور باقی تمام اجزاء ملا کر اس کی ٹکیاں بنالیں۔ انڈے کو پھینٹ لیں اور کبابوں کو اس میں لپیٹ لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور کبابوں کو دونوں جانب سے سنہری تل لیں۔ سرونگ ڈش کو سلاد پتوں، ٹماٹر اور لیموں سے سجائیں اور اس پر کباب رکھ کر پیش کریں۔








## Afghani Boti

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces (boneless) | ½ kg |
| Mutton fat | 250 grams |
| Black peppercorns (crushed) | 1 tsp |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Raw papaya paste | ½ cup |
| Cinnamon powder | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp |

Cucumber, tomato (cut into raunds) lettuce for decoration

### Method:

- Cube fat. Mix all ingredients in a bowl and keep aside for 2 hours.
- Pierce 3 pieces mutton, one piece fat and 3 mutton pieces on a skewer. Grill over charcoals or bake in oven and dish out.
- Prepare more skewers in the same way.
- Decorate serving dish with cucumber, tomato and lettuce; place skewers on top and serve.

## افغانی بوٹی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| چربی | 250 گرام |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا کچا پپیتا | ½ پیالی |
| پسی ہوئی دار چینی | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| کھیرے، ٹماٹر (قتلے)، سلاد پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

چربی کے چوکور ٹکڑے کاٹ لیں۔ ایک پیالے میں تمام اجزاء ملا کر 2 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔
سیخوں پر 3 بوٹیاں، ایک چربی اور 3 بوٹیاں لگائیں۔ اسے کوئلے پر یا اوون میں پکا کر نکال لیں۔
سرونگ ڈش کو کھیرے، ٹماٹر اور سلاد پتوں سے سجائیں، اس پر سیخیں رکھ کر پیش کریں۔






## Cashew nut Soya Dipping Sauce

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Cashew nuts (powdered) | ½ cup |
| Soya sauce | 1 cup . |
| White vinegar | ½ cup |
| Ginger paste | 1 tbsp |
| Spring onions (finely cut) | 3 stalks |
| Red chilli paste | 2 tbsp |
| Cornflour (made into paste with water) | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp |
| Lettuce leave | for decoration |

### Method:

- Heat oil in a saucepan and fry ginger.
- Add cashews, soya sauce, vinegar, red chilli paste and salt and cook for few minutes.
- Add spring onions and cook for few more minutes; add cornflour gradually and remove in bowl when thick.
- Decorate sauce with lettuce and serve.

## کاجو والا سویا ڈپنگ ساس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| کاجو (پسے ہوئے) | ½ پیالی |
| سویا ساس | ایک پیالی |
| سفید سرکہ | ½ پیالی |
| پسی ہوئی ادرک | ایک کھانے کا چمچ |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 ڈنڈیاں |
| لال مرچوں کا پیسٹ | 2 کھانے کے چمچے |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | ایک کھانے کا چمچ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| سلاد پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

ساس پین میں تیل گرم کر کے ادرک بھونیں۔ اس میں کاجو' سویا ساس' سرکہ' لال مرچوں کا پیسٹ اور نمک ملا کر چند منٹ تک پکائیں۔ اس میں ہری پیاز ڈال کر چند منٹ مزید پکانے کے بعد آہستہ آہستہ کر کے کارن فلور ڈالیں اور گاڑھا ہونے پر پیالے میں نکال لیں۔ مزیدار ساس سلاد پتے سے سجا کر پیش کریں۔






## Saffron Jalebis

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | ½ kg |
| Sugar | 1 kg + ½ tsp |
| Water | 4 cups |
| Orange food colour | 1 pinch |
| Yeast | 1 tbsp |
| Saffron | 1 pinch |
| Screwpine | few drops |
| Fresh milk | as required |
| Oil | for frying |
| Silver leaves | for garnishing |

### Method:

- Cook water, sugar and screwpine in a pot till sticky; keep aside.
- Mix sugar and yeast in lukewarm water and keep aside to swell.
- Mix yeast and all other ingredients in a bowl and keep aside for 2 hours; whip mixture till sticky.
- Fill into a piping bag; heat oil in a wok and pipe pretzel-shaped jalebis in oil.
- When jalebis turn golden remove and immerse into sugar syrup; dish out after a little while.
- Garnish jalebis with silver leaves and serve.

## زاعفرانی جلیبی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | ½ کلو |
| چینی | ایک کلو+ ½ چائے کا چمچہ |
| پانی | 4 پیالی |
| زردے کا رنگ | ایک چٹکی |
| خمیر | ایک کھانے کا چمچہ |
| زاعفران | ایک چٹکی |
| کیوڑہ | چند قطرے |
| تازہ دودھ | حسب ضرورت |
| تیل | تلنے کے لئے |
| چاندی کے ورق | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں پانی، چینی اور کیوڑہ ڈال کر دو تار بن جانے تک پکائیں اور علیحدہ رکھ لیں۔ نیم گرم پانی میں چینی اور خمیر ڈالیں اور خمیر پھولنے کے لئے رکھ دیں۔ ایک پیالے میں خمیر اور باقی اجزاء ملا کر 2 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں، پھر آمیزہ لیس دار ہونے تک پھینٹیں۔ اسے پائپنگ بیگ میں بھر لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور آمیزے کی جلیبیاں بنائیں۔ جلیبیاں سنہری ہو جائیں تو انہیں شیرے میں ڈالیں اور تھوڑی دیر کے بعد ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار جلیبیاں چاندی کے ورق سے سجا کر پیش کریں۔






## Green Chilli Mince

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Yogurt | ½ cup |
| Turmeric powder | ¼ tsp |
| Cumin seeds | ½ tsp |
| Onions (finely cut) | 3 |
| Green chillies (finely cut) | 10 |
| Onion (cut into 1-inch pieces) | 1 |
| Garlic (chopped) | 1 tsp |
| Lemon juice | ¼ tsp |
| Water | 2 cups |
| Fresh coriander (chopped) | 3 tbsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ½ cup |
| Cucumber | for decoration |

### Method:

- Mix yogurt, turmeric, cumin and salt in mince.
- Heat oil in a pot and fry finely cut onions golden; add mince and fry.
- Add water and cook with lid on for 15 minutes.
- Add chillies, onion and garlic and cook till dry; add lemon juice and fresh coriander.
- Dish out and decorate dish with cucumber; serve.

## ہری مرچوں والا قیمہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| دہی | ½ پیالی |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 10 عدد |
| پیاز (ایک انچ کے ٹکڑے کٹے ہوئے) | ایک عدد |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ¼ چائے کا چمچہ |
| پانی | 2 پیالی |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 3 کھانے کے چمچے |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| کھیرا | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

قیمے میں دہی ہلدی زیرہ اور نمک ملا لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کرکے باریک کٹی ہوئی پیاز سنہری کریں پھر قیمہ ملا کر بھونیں۔ اس میں پانی ڈالیں اور ڈھکن ڈھانک کر 15 منٹ تک پکائیں۔ اس میں ہری مرچیں پیاز اور لہسن ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں پھر لیموں کا رس اور ہرا دھنیا ڈال کر ڈش میں نکالیں اور کھیرے سے سجا دیں۔






## Nawabi Tikiyaan

### Ingredients

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Raw papaya paste | 2 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 3 tsp |
| Green cardamam powder | ½ tsp |
| Chickpeas (roasted and pawdered) | 3 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Salt | 1 tsp |
| Clarified butter | for frying |
| Lettuce, tomato, cucumber | for decoration |

### Method:

- Mix all ingredients in mince and grind in a chapper.
- Remave in a bawl and refrigerate far 2 haurs; make medium size cutlets.
- Heat clarified butter in a frying pan and fry cutlets golden fram both sides; dish aut.
- Decarate dish with lettuce, tomata and cucumber; serve.

## نوابی ٹکیاں

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 3 چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی چھوٹی الائچی | ½ چائے کا چمچہ |
| چنے (بھنے اور پسے ہوئے) | 3 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| گھی | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے' ٹماٹر' کھیرے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

قیمے میں تمام اجزاء ملا کر چوپر میں یکجان کر لیں۔ اسے پیالے میں ڈال کر 2 گھنٹوں کے لئے فرج میں رکھ دیں۔ اس آمیزے کے درمیانے سائز کی ٹکیاں بنا لیں۔ فرائنگ پین میں گھی گرم کریں اور ٹکیوں کو دونوں جانب سے سنہری تل کر ڈش میں نکالیں۔ ڈش کو سلاد پتے' ٹماٹر اور کھیرے سے سجا دیں۔




www.paksociety.com






## Spaghetti Pizzailo

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | 250 grams |
| Spaghetti (boiled) | 3 cups |
| Tomato (canned) | 1 |
| Tomato puree | 1 tbsp |
| Mixed herbs | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Black peppercorns (crushed) | ½ tsp |
| Garlic (chapped) | 1 tsp |
| Parmesan cheese | 1 tbsp |
| Parsley (chapped) | 1 tbsp |
| Capsicums (cubed) | 1 cup |
| Mushrooms (finely cut) | 3 |
| Onians (finely cut) | 1 cup |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | 2 tbsp |

### Method:

- Heat ail in a pot and fry garlic and anians galden.
- Add mince and fry; add herbs, red chillies, pepper, tomato and tomato puree; cook with lid an till mince is tender.
- Add remaining ingredients and dish out.

## اسپیگیٹھی پیزائلو

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | 250 گرام |
| اسپیگیٹھی (اُبلی ہوئی) | 3 پیالی |
| ٹماٹر (کین والا) | ایک عدد |
| ٹماٹو پیوری | ایک کھانے کا چمچ |
| ملی جلی جڑی بوٹیاں | ایک چائے کا چمچ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچ |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچ |
| پارمیزان پنیر | ایک کھانے کا چمچ |
| اجودہ (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچ |
| شملہ مرچیں (چوکور کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| کھمبیاں (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| نمک | ایک چائے کا چمچ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے لہسن اور پیاز سنہری کریں۔ اس میں قیمہ ڈال کر بھونیں' پھر جڑی بوٹیاں' لال مرچ' کالی مرچ' ٹماٹر اور ٹماٹو پیوری ڈالیں اور ڈھکن ڈھانک کر قیمہ گلنے تک پکائیں۔ اس میں باقی اجزاء ملا کر ڈش میں نکال لیں۔






## Falafel

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chickpeas (soaked) | 250 grams |
| Fresh coriander (chopped) | 3 tbsp |
| Garlic (chopped) | 1 tsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Baking soda | ¼ tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | for frying |

### Method:

- Finely blend chickpeas in a blender and remove in a bowl.
- Add remaining ingredients; heat oil in a wok and fry small, golden dumplings; remove on absorbent paper.
- Serve hot.

## فلافل

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| کابلی چنے (بھیگے ہوئے) | 250 گرام |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 3 کھانے کے چمچے |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچ |
| کھانے کا سوڈا | ¼ چائے کا چمچ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| نمک | ایک چائے کا چمچ |
| تیل | تلنے کے لئے |

### ترکیب:

چنوں کو بلینڈر میں باریک پیس کر ایک پیالے میں نکالیں۔ اس میں باقی اجزاء ملا لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں' آمیزے کے چھوٹے چھوٹے پکوڑے تیل میں سنہری تلیں اور جاذب کاغذ پر نکالیں۔ مزیدار فلافل گرما گرم پیش کریں۔




www.paksociety.com






## No-Bake Peanut Butter Twix Pie

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Biscuit crumbs | 2 cups |
| Butter (melted) | 6 tbsp |
| Cream cheese | 200 grams |
| Peanut butter (smooth) | 1 cup |
| Icing sugar | ½ cup |
| Vanilla essence | 1 tsp |
| Chocolate (melted) | ½ cup. |
| Fresh cream (cold, whipped) | 2 ½ cups |
| Chocalate chips, cream | for garnishing |

### Method:

- Mix butter in biscuit crumbs and set in pie dish; refrigerate.
- Beat cheese with an electric beater; add peanut butter, sugar and essence; beat again.
- Add 1 ½ cups cream, mixing with a spoon; spread an top of biscuit base and refrigerate for 5 haurs.
- Mix remaining cream in melted chocolate and pour an tap.
- Garnish pie with chocolate chips and cream and serve.

## نو بیک پی نٹ بٹر ٹوئکس پائی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بسکٹس کا چورہ | 2 پیالی |
| مکھن (پگھلا ہوا) | 6 کھانے کے چمچے |
| کریم پنیر | 200 گرام |
| مونگ پھلی والا مکھن (اسموتھ) | ایک پیالی |
| باریک پسی ہوئی چینی | ½ پیالی |
| ونیلا ایسنس | ایک چائے کا چمچہ |
| چاکلیٹ (پگھلی ہوئی) | ½ پیالی |
| تازہ کریم (پھینٹی ہوئی ٹھنڈی) | 2½ پیالی |
| چاکلیٹ چپس، کریم | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

بسکٹس کے چورے میں مکھن ملا کر اسے پائی ڈش میں سیٹ کریں اور فرج میں رکھ دیں۔ ایک پیالے میں پنیر کو الیکٹرک بیٹر کی مدد سے پھینٹیں، اس میں مونگ پھلی والا مکھن، چینی اور ایسنس یکجان کریں۔ اس میں چمچے کی مدد سے 1½ پیالی کریم ملائیں اور بسکٹس کے اُوپر ڈال کر 5 گھنٹوں کے لئے فرج میں رکھ دیں۔ چاکلیٹ میں باقی کریم ملا کر اس کے اُوپر ڈال دیں۔ مزیدار پائی چاکلیٹ چپس اور کریم سے سجا کر پیش کریں۔






## Potato Salad

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes | ½ kg |
| Garlic | 1 clove |
| Tomato (chopped) | 1 |
| Black peppercorns (crushed) | 1 pinch |
| Mustard seeds | 2 tsp |
| Lemon juice | ¼ cup |
| Spring onions (chopped) | ½ cup + for garnishing |
| Salt | to taste |
| Olive oil | 2 tbsp |

### Method:

- Boil potatoes in a pot; add salt and leave on dum.
- Peel potatoes and cut into small pieces.
- Mix all remaining ingredients in a bowl and put on top of potatoes.
- Garnish with spring onions and serve.

## آلو کا سلاد

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو | ½ کلو |
| لہسن | ایک جوا |
| ٹماٹر (چوپ کیا ہوا) | ایک عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چٹکی |
| رائی دانے | 2 چائے کے چمچے |
| لیموں کا رس | ¼ پیالی |
| ہری پیاز (چوپ کی ہوئی) | ½ پیالی + سجانے کے لئے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

دیگچی میں آلو کو اُبالیں' اس میں نمک ڈال کر دَم پر رکھ دیں۔ آلوؤں کو چھیل کر ان کے چھوٹے ٹکڑے کاٹ کر ایک پیالے میں ڈالیں۔ ایک پیالے میں باقی اجزاء ملا کر آلوؤں کے اُوپر ڈالیں اور اسے ہری پیاز سے سجا دیں۔






## Pan-Roast Barbecue Chops

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chops | ½ kg |
| Potatoes | |
| (peeled and cut lengthwise into 4) | 2 |
| Raw papaya paste | 2 tbsp |
| Brown sugar | 2 tbsp |
| Soya sauce | 1 tbsp |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Garlic (chopped) | 1 tsp |
| Ginger (chopped) | 2 tbsp |
| Tomato ketchup | ½ cup |
| Water | ¼ cup |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | 4 tbs |
| Red chutney | as accompaniment |

### Method:

- Marinate chops with papaya; keep aside.
- Cook all remaining ingredients in a saucepan till thick; leave some masala aside and coat chops with remaining masala.
- Cook in a pot on low flame with lid on, till chops are semi-cooked.
- Brush remaining masala on chops; add potatoes and cook till completely tender; dish out.
- Serve chops accompanied by red chutney.

## پین روسٹ باربی کیو چانپیں

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| چانپیں | ½ کلو |
| آلو (چھلے اور لمبائی میں 4 کٹے ہوئے) | 2 عدد |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 2 کھانے کے چمچے |
| براؤن چینی | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچہ |
| ادرک (چوپ کی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| ٹماٹو کیچپ | ½ پیالی |
| پانی | ¼ پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| لال چٹنی | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں چانپوں پر پپیتا لگا کر رکھ دیں۔ ساس پین میں باقی تمام اجزاء ملا کر گاڑھا ہونے تک پکا لیں۔ تھوڑا سا مصالحہ بچا کر باقی مصالحے کو اچھی طرح سے چانپوں پر لگائیں اور انہیں دیگچی میں ڈال دیں۔ انہیں ڈھکن ڈھانک کر ہلکی آنچ پر ½ گل جانے تک پکائیں۔ برش کی مدد سے باقی مصالحہ چانپوں پر لگائیں' اس میں آلو ڈالیں اور چانپوں کے مکمل گل جانے تک پکا کر ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار چانپیں لال چٹنی کے ہمراہ پیش کریں۔

CHASKA PAKANAY KA



# Tawa Boti

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | ½ kg |
| Onian (finely cut) | 1 |
| Capsicum (cubed small) | 1 |
| Tomatoes (cubed small) | 2 |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Yogurt | ¼ cup |
| Mayonnoise | 2 tbsp |
| Garlic (chopped) | 2 cloves |
| Green chillies (cut lengthwise) | 6 |
| Red chilli powder | 2 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Turmeric powder | ¼ tsp |
| Oregono | 1 tsp |
| Solt | 1 tsp |
| Oil | 4 tbsp |

## Method:

- Marinate chicken with oil, vinegor, yogurt, mayonnaise, gorlic, hat spices, turmeric, aregono, red chillies and salt and keep oside for ½ haur.
- Cook in o pot with green chillies an medium flame till chicken is tender.
- Add capsicum, onion ond tomatoes ond leave on dum.

# توابوٹی

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| شملہ مرچ (چھوٹی چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (چھوٹے چوکور کٹے ہوئے) | 2 عدد |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| دہی | ¼ پیالی |
| مایونیز | 2 کھانے کے چمچے |
| لہسن (چوپ کئے ہوئے) | 2 جوے |
| ہری مرچیں (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 6 عدد |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| پیا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| اوریگانو | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |

## ترکیب:

مرغی پر تیل، سرکہ، دہی، مایونیز، لہسن، گرم مصالحہ، ہلدی، اوریگانو، لال مرچ اور نمک ملا کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ اسے ہری مرچوں کے ساتھ دیگچی میں ڈالیں اور درمیانی آنچ پر مرغی گل جانے تک پکائیں، پھر شملہ مرچ، پیاز اور ٹماٹر ڈال کر دم پر رکھ دیں۔

